نام کتاب : فدک اور عدالت صحابہ

تالیف : عظمت علی

طباعت : باراول

سال طباعت : نومبر ۲۰۲۴ھ

تعداد : پانچ سو (۵۰۰)

قیمت : تیس (۳۰) روپئے

ناشر

مقصد حسینی، لکھنؤ

# فہرست

# پیش لفظ

جنگ خیبر سے پہلے فدک یہودیوں کی ملکیت تھی لیکن خیبر کی عظیم فتح نے ان پر اپنا رعب و دبدبہ ڈالا جس کے باعث انہوں نے اس کی نصف آراضی حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سپرد کردیا جو خالص پیغمبر کا سرمایہ قرار پایا۔ قرآن مجید میں اس بات کی جانب واضح اشارہ موجود ہے، آپ نے اسے اپنی اکلوتی دختر حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا کو ہبہ کردیا۔

اس سلسلہ میں بعض حضرات کا نظر یہ ہے کہ فدک آنحضرت کی ملکیت ضرور ہے لیکن آپ نے جو کچھ بھی چھوڑا وہ صدقہ ہے، کسی کی ذاتی جائداد نہیں جبکہ یہ تاریخی گمراہی ہے۔

بہرکیف، اس قسم کے مختلف سوالات کو پیش نظر رکھتے ہوئے کتابچہ کو ضبط تحریر میں لایا گیا ہے تاکہ مذکورہ دعووں کو محکم دلائل سے ثابت کیا جاسکے۔ قرآنی آیات، مستحکم احادیث اور تجزیاتی پہلو کو بھی مدنظر رکھا گیا ہے۔ کتابچہ کی آمادگی میں دیگر زبانوں کے مطالب کو اردو قالب میں منتقل کرنے کی کوشش ہے۔ لہٰذا، حقیر کی کم علمی کے باعث اگر کہیں خامی موجود ہو تو اسے نشاندہی فرمائیں۔

آخر میں شکر گزار ہوں عالی جناب مولانا رضا حسین صاحب رضوی (صدر ادارۂ مقصد حسینی) اور مولانا مبین حیدر رضوی صاحب کا جنہوں نے کتاب کی آمادگی میں ہماری استعانت فرمائی۔

# مقدمہ

تاریخ بشر گواہ ہے کہ دنیا آباد ہوتے ہی حقدار کو حق سے محروم کیا گیا اور بھائی، بھائی کا قاتل بن گیا، خونی رشتے اپنوں کے خون سے رنگین ہو گئے، انسانیت بغض وحسد کی آگ میں جھلسنے لگی اور پھر شیطانی گماشتوں نے اس راہ میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی۔

ان کے اس گھنونے عمل نے انسانیت کی تمام حدود کو پار کر دیا اور یوں عداوت و دشمنی کی روایت چل پڑی، اب جو چلی سو چلتی ہی رہی... یہاں تک کہ رحمت اللعالمین کے وجود بابرکت سے فتنہ وفساد کے قلعے اکھڑنا شروع ہو گئے اور گلستان انسانیت میں بہار آنے لگی۔

آپ کے کردار نے عرب بدوؤں کو شمع اسلام کا پروانہ بنا دیا۔ وہ جوق در جوق دائرہ اسلام میں داخل ہوتے گئے مگر... تاریخ نے ایک بار پھر کروٹ لی جو صرف زبانی مسلمان ہوئے تھے اور دین اسلام کو اپنے مفادات کی خاطر قبول کیا تھا، جیسے ہی رسول اسلامؐ کی رحلت ہوئی، انہوں نے یکسر سارا اسلام بھلا دیا۔

آپ کے خاندان پر ظلم وستم کرنا شروع کر دیا۔ ستم بالائے ستم یہ کہ خانہ وحی پر آگ لگا دی... اور حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا کی فدک جیسی عظیم ملکیت پر خلافتی اژدھے کنڈلی مار کے بیٹھ گئے۔

## فدک

فدک کے سلسلے میں اہل لغت کے مختلف اقوال پائے جاتے ہیں:

**کتاب «القاموس» کے مطابق:** «فدک خیبر کے علاقہ میں ایک قریہ کا نام تھا»۔

**صاحب «المصباح» کا کہنا ہے کہ:** فدک ایک شہر ہے جو مدینہ سے دو روز کے فاصلہ پر تھا۔ خیبر اور اس کے درمیان ایک منزل سے کم کا فاصلہ تھا اور اللہ نے اسے اپنے نبی کو عطا کیا تھا۔

**حموی نے معجم البلدان میں لکھا ہے کہ:** فدک حجاز کا ایک قریہ تھا۔ مدینہ اور اس کے درمیان دو روز کا فاصلہ تھا اور بعض کے قول کے مطابق تین روز کا۔[۱]

**لسان العرب کے مطابق:** فدک سعودی عرب کے شمال میں خیبر نامی مقام پر مدینہ سے تیس میل کے فاصلہ پر واقع تھا۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ حجاز کا ایک کنارہ تھا جس میں پانی کے چشمے اور کھجور کے درخت ہیں۔[۲]

**جعفر سبحانی تحریر کرتے ہیں کہ:** یہ آباد سرزمین مدینہ سے تقریباً ۱۴۰ کلومیٹر پر تھی۔[۳]

**ابن ابی الحدید معتزلی لکھتے ہیں:** اس علاقہ میں چھٹی صدی ہجری تک کوفہ کے درخت خرما کی تعداد کے برابر، اس میں کھجور کے درخت موجود تھے۔[۴]

## فدک اسلام سے پہلے اور بعد

فدک ظہور اسلام سے پہلے یہودیوں کے دست قدرت میں تھا لیکن اللہ نے اپنے محبوب اور آخری رسول کو خیبر میں فتح و کامرانی سے نوازا تو ان کے دلوں میں رعب و دبدبہ طاری ہو گیا اور انہوں نے فدک کا آدھا حصہ آپ کو دے دیا۔

ساتویں ہجری میں خیبر کے یہودیوں کی عہد شکنی کی وجہ سے پیغمبر اسلامؐ نے مسلمانوں کو ان سے جنگ کرنے کا حکم دیا۔ مسلمانوں نے خیبر کے سات قلعوں کا محاصرہ کر لیا اور اس کے کچھ قلعوں کو

---

[۱]. فاطمۃ الزہرا من المہد الی اللحد، علامہ محمد کاظم قزوینی ص ۲۰۶ طباعت: بیروت، لبنان

[۲]. لسان العرب جلد ۲ صفحہ ۴۷۳

[۳]. فرازهای از تاریخ پیامبر اسلام، موٴلف: جعفر سبحانی صفحہ ۴۰۳ طبع: سازمان چاپ وانتشارات وزارت فرہنگ وارشاد اسلامی، ایران

[۴]. شرح نہج البلاغہ، تالیف: ابن ابی الحدید المعتزلی، جلد ۱۶ صفحہ ۲۳۶ طبع: حلب

بھی فتح کرلیا۔ دو قلعے باقی تھے کہ اس میں رہنے والوں نے امان طلب کی اور آپ نے انہیں امان دیدی۔ وہ لوگ قلعہ سے باہر نکلے اور اپنے تمام مال و دولت، گھر اور کھیت مسلمانوں کے اختیار میں دیدیا اور خود شام کی طرف ہجرت کر گئے۔

یہ عظیم فتح فدک کے یہودیوں کے خوف کا سبب بنی۔ پیغمبر خداؐ نے ان لوگوں کی طرف ایک شخص کو دعوت اسلام کے لئے بھیجا لیکن وہ لوگ مسلمان نہ ہوئے اور بغیر کسی جنگ و جدال کے فدک کی نصف آراضی آپ کے حوالہ کر دی۔ جیسا کہ اللہ کا ارشاد گرامی ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

وَمَآ أَفَآءَ اللّٰهُ عَلَىٰ رَسُولِهِۦ مِنۡهُمۡ فَمَآ أَوۡجَفۡتُمۡ عَلَيۡهِ مِنۡ خَيۡلٍ وَلَا رِكَابٍ وَلَٰكِنَّ اللّٰهَ يُسَلِّطُ رُسُلَهُۥ عَلَىٰ مَن يَشَآءُۚ وَاللّٰهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٍ قَدِيرٌ۔[1]

اور خدا نے جو کچھ ان کی طرف سے مال غنیمت اپنے رسول کو دلوایا ہے۔ جس کے لئے گھوڑے یا اونٹ کے ذریعہ کوئی دوڑ دھوپ نہیں کی ہے۔ لیکن اللہ اپنے رسول کو غلبہ عنایت کرتا ہے۔ اور وہ ہر شے پر قدرت رکھنے والا ہے۔[2]

سید شرف الدین فرماتے ہیں: جب اللہ نے خاتم المرسلین کو خیبر کے قلعوں پر فتح عنایت کی تو اس نے اہل فدک کے دلوں میں رعب و دبدبہ ڈال دیا۔ پس ان لوگوں نے آدھی زمین پر صلح کرلی اور اسی پر راضی ہو گئے۔ نصف مال رسول اکرمؐ کا ہو گیا۔ اس لئے کہ اس کی خاطر مسلمانوں نے گھوڑے یا اونٹ کے ذریعہ دوڑ دھوپ نہیں کی۔ اس مسئلہ پر پوری امت کا اتفاق ہے۔[3]

عبد الفتاح عبد المقصود کہتے ہیں: اصل اور حقیقی نظر یہ یہ ہے کہ فدک خالص رسول اللہ کی ملکیت تھی۔[4]

---

[۱ . سورہ حشر ۶

[۲ . فدک، تالیف: آیۃ ا... سید محمد حسین قزوینی صفحہ ۱۶ طبع: ماہ ربیع الاول ۱۳۵۲ھ ترجمہ در زبان فارسی، سید احمد علم الہدیٰ جمادی الاول ۱۳۹۸ قمری

[۳ . فاطمۃ الزہرا بھجۃ قلب المصطفی: مؤلفہ: احمد الرحمانی الہمدانی صفحہ ۴۰۲، طبع مؤسسۃ البدر للتحقیق والنشر ۱۴۱۰ھ

[۴ . فاطمۃ الزہرا بھجۃ قلب المصطفی: مؤلفہ: احمد الرحمانی الھمدانی صفحہ ۳۹۶، طبع مؤسسۃ البدر للتحقیق والنشر ۱۴۱۰ھ

ابن اثیر لکھتے ہیں: خیبر مسلمانوں کا مال «فی» تھا اور فدک خالص رسول اللہ کی ملکیت تھی۔ کیوں کہ اس کے لئے مسلمانوں نے گھوڑے یا اونٹ نہیں دوڑائے۔[1]



[1] . الکامل فی التاریخ جلد ۳ صفحہ ۲۲۱

# فدک، حضرت فاطمہ علیہاالسلام کی ملکیت

آیت ﴿وَآتِ ذَا الْقُرْبَىٰ﴾[1] «اور قرابت داروں کو ان کا حق دیدیجیئے»۔

جب نازل ہوئی تو اللہ کے حبیب نے باغ فدک، جناب فاطمہ علیہاالسلام زہرا کے حوالہ کر دیا۔

مذکورہ مضمون کی تائید میں چند روایات ملاحظہ فرمائیں:

[۱] ابو سعید خدری فرماتے ہیں: جب آیت نازل ہوئی تو رسولؐ خدا نے فرمایا: اے فاطمہ! فدک تمہاری ملکیت ہے۔[2]

[۲] عطیہ سے روایت ہے کہ: جب یہ آیت «اور قرابت داروں کو ان کا حق دیدیجیئے» نازل ہوئی تو پیغمبر اسلام نے جناب فاطمہ علیہاالسلام زہرا کو طلب فرمایا اور فدک بخش دیا۔[3]

[۳] حضرت علیؑ نے فرمایا: رسولؐ خدا نے فدک، جناب فاطمہ علیہاالسلام زہرا کو بخش دیا تھا۔[4]

---

[۱ . سورہ اسراء ۲۶

[۲ . کشف الغمہ جلد ۲ صفحہ ۱۹۴ اور فاطمۃ الزہرا بہجۃ قلب المصطفی: مؤلفہ: احمد الرحمانی الھمدانی صفحہ ۳۹۶، طبع مؤسسۃ البدر للتحقیق و النشر ۱۴۱۰ھ

[۳ . کشف المراد جلد ۲ صفحہ ۱۹۴، فاطمۃ الزہرا بہجۃ قلب المصطفی: مؤلفہ: احمد الرحمانی الھمدانی صفحہ ۳۹۸، طبع مؤسسۃ البدر للتحقیق و النشر ۱۴۱۰ھ، مسند ابو یعلی جلد ۲ صفحہ ۳۳۴ حدیث ۱۰۷۵، صفحہ ۵۳۴ حدیث ۱۴۰۹، تفسیر عیاشی مندرجہ بالا آیت کے ذیل میں، تفسیر فرات سورہ روم آیت ۳۸ کے ضمن میں، شواہد التنزیل از حسکانی جلد ۱ صفحہ ۴۳۸ حدیث ۴۶۸ اور ۴۷۲، تفسیر ابوالفتوح رازی مندرجہ بالا آیت کے ذیل میں، مقتل خوارزمی جلد ۱ صفحہ ۷۱ فصل ۵، تفسیر در منثور مندرجہ بالا آیت کے ذیل میں اور تاویل مانزل من القرآن الکریم فی النبی وآلہ کما عنہ فی تاویل الآیات الظاھرۃ، سورہ روم آیت ۳۸ کے ذیل میں

۴ . کشف المراد جلد ۲ صفحہ ۱۹۵، ناشر: مرکز الطباعۃ والنشر للمجمع العالمی لاھل البیت ۱۴۳۳ھ ۲۰۱۲، بیروت

[۴] ابو القاسم حسکانی تحریر کرتے ہیں: جب رسولؐ خدا پر یہ آیت «اور قرابت داروں کو ان کا حق دید یجیئے» ، نازل ہوئی تو رسول اللہؐ نے فاطمہ علیہا السلام زہرا کو بلایا اور فدک اور ملحقات فدک عطا کر دیا۔[۱]

[۶] ابن عباس سے روایت ہے کہ: جب یہ آیت ﴿وَآتِ ذَا الْقُرْبَى حَقَّهُ﴾ «اور قرابت داروں کو ان کا حق دید یجیئے»۔ (سورہ اسراء ۲۶) نازل ہوئی تو سرکار دو عالمؐ نے فدک، حضرت فاطمہ علیہا السلام زہرا کو عطا کر دیا تھا۔[۲]

[۷] بزار، ابویعلیٰ، ابن ابی حاتم اور ابن مردویہ نے سعید خدری سے روایت نقل کی ہے کہ آپ نے فرمایا: جب یہ آیت «اور قرابت داروں کو ان کا حق دید یجیئے»[۳] نازل ہوئی تو پیغمبر خداؐ نے جناب صدیقہؑ کو بلایا اور فدک عطا کر دیا۔[۴]

[۸] عبد الفتاح عبد المقصود کہتے ہیں: فدک کی زمین چاہے نحلہ (ہدیہ، ہبہ) ہو مگر وہ خالص جناب فاطمہ علیہا السلام زہرا کی ملکیت تھی۔ اس میں کوئی اختلاف نہیں۔[۵]

[۹] مامون نے اپنے مدینہ کے گورنر کو خط لکھا... کہ: اللہ کے رسولؐ نے فدک کو جناب فاطمہ علیہا السلام زہرا کے حوالہ کر دیا تھا۔[۶]

---

[۱ . فاطمۃ الزہرا بھجۃ قلب المصطفی: مؤلفہ: احمد الرحمانی الھمدانی صفحہ ۳۹۶ طبع مؤسسۃ البدر للتحقیق والنشر ۱۴۱۰ھ

[۲ . تفسیر درمنثور، از جلال الدین عبد الرحمٰن ابن ابی بکر السیوطی منثور جلد ۴ صفحہ ۱۷۷ طبع: المکتبۃ الاسلامیۃ و مکتبہ جعفری، شارع ابوذر، طہران، جمہری و مکتبہ اعتماد، عراق، کاظمیہ، مجمع البیان جلد ۵ صفحہ ۶۳۴، دار المعرفہ، بیروت، لبنان، ۱۴۰۸ھ ۱۹۸۸ء

[۳ . سورہ اسراء ۲۶

[۴ . مذکورہ حوالہ، ینابیع المودۃ جلد ا صفحہ ۱۴۲، منشورات: مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات، بیروت، لبنان

[۵ . کتاب فدک، از علامہ قزوینی، مقدمہ کتاب

[۶ . فاطمۃ الزہرا بھجۃ قلب المصطفی: مؤلفہ: احمد الرحمانی الھمدانی صفحہ ۳۹۷، طبع: مؤسسۃ البدر للتحقیق والنشر ۱۴۱۰ھ



## فاطمہ علیہا السلام زہرا کو فدک ہبہ کرنے کے اسباب

[۱] آپ سرکار دو عالم کے نزدیک محبوب ترین فرد تھیں۔

[۲] آپ کی ذاتِ بابرکت دشمنوں کے طعنہ ابتر کا جواب اور مصداق کوثر بنی۔

[۳] آپ دین اسلام، رسولؐ اسلام اور وصی اسلامؑ کی سراپا حامی و مددگار تھیں۔

[۴] آپ کی عصمت و صداقت اور عفت و پاکدامنی کا صریحی ذکر قرآن میں موجود ہے۔

[۵] سرکار ختمی مرتبت اس بات کا علم رکھتے تھے کہ حضرت علی علیہ السلام کے حکومت کی باگ دوڑ سنبھالتے ہی مخالفت کے طوفان امڈ پڑیں گے کیوں کہ آپ اسلامی جنگوں کے فاتح تھے اور سوائے چند افراد کے اکثر کافروں کے گھرانے کی فرد آپ کی شمشیر سے واصل جہنم ہو ئی تھی۔ لہذا وہ آپ کے قتل کے درپے رہیں گے۔ آنحضرت نے جناب فاطمہ علیہا السلام زہرا کو فدک اس لئے عطا کیا تھا تا کہ آپ کی اقتصادیات میں کوئی کمی نہ آنے پائے۔ اس لئے کہ اس سے امت اسلامی کا اقتصاد وابستہ تھا۔

# فدک اور خلیفہ اول

خلیفہ اول نے زمام حکومت سنبھالتے ہی سیاسی جال بچھا دیا۔ فدک سے حضرت فاطمہ علیہا السلام زہرا سلام اللہ علیہا کے کارمندوں بے دخل کر دیا۔ جب آپ کے کانوں تک یہ خبر پہونچی تو آپ کو بہت صدمہ ہوا۔ اب آپ کے پاس دو راہیں موجود تھیں۔

اول: آپ اس حرکت کا جواب نہ دیتیں اور خاموشی اختیار کر لیتیں اور اپنے شرعی حقوق سے چشم پوشی کر کے اسے طاق نسیاں کے حوالہ کر دیتیں کہ مجھے تو اس دنیا کے مال و متاع کی کوئی ضرورت نہیں۔

دوم: آپ اپنے حقوق کی خاطر ہر ممکنہ کوشش کریں اور آیات و روایات کا سہارا لے کر اپنے حق پر ہونے کو ثابت کریں۔

پہلی راہ کا انتخاب عقلی اور شرعی اعتراضات سے خالی نہ تھا۔ چونکہ عقل اور شریعت دونوں کا کہنا ہے کہ اپنے حق کا مطالبہ کرو۔ اسی بات کے پیش نظر آپ نے مطالبہ فدک کو ترجیح دی، جس کے چند اسباب قابل ذکر ہیں:

[۱] آپ خاندان عصمت و نبوت کی چشم و چراغ، خانہ وحی کی پروردہ، ام الائمہ، جنت کی عورتوں کی سردار اور پورے عالم کی خواتین کے لئے نمونہ عمل تھیں۔ اگر آپ اپنے حق کا مطالبہ نہ کرتیں تو آنے والی نسل آپ کے کردار کو نمونہ نہ قرار دیتی اور ان کا یہ اعتراض ہوتا کہ آپ نے حق کا مطالبہ کیوں نہیں کیا؟

[۲] اگر آپ خاموش رہ جاتیں تو خلیفہ اول کی حکومت کو قانونی اور شرعی حیثیت حاصل ہو جاتی۔

[۳] مطالبہ فدک کے سلسلے میں خاموشی اختیار کرنا یعنی خلیفۃ المسلمین کی غاصبانہ جسارتوں کو پروان چڑھانا۔

[۴] خلیفہ کے خلاف آواز حق بلند کرنا اس لئے ضروری تھا تا کہ ظالم کے چہرے سے نقاب کشائی کی جاسکے۔

[۵] حاکم وقت کے خلاف خاموشی اختیار نہ کرنا اس لئے بھی تھا تا کہ لوگوں پر حجت قائم کی جاسکے کہ یہ حکومت اسلامی قوانین کے تابع نہیں ہے۔

[۶] حکومت کے خلاف اپنا احتجاج درج کر کے خاموش بیٹھے سادہ لوح عوام کے ذہن کو جھنجھوڑنا تھا کہ امت مسلمہ کا حاکم عادل نہیں ہے۔

[۷] اپنے حق کا مطالبہ کرنا اس لئے بھی ضروری تھا تا کہ سماج و معاشرہ میں ظلم وستم کا رواج قائم نہ ہونے پائے۔

[۸] خلیفہ کے عمل کا جواب اس لئے بھی ضروری تھا تا کہ لوگ جان جائیں کہ حاکم وقت، قوم کا مصلح نہیں ہے۔

[۹] اپنا شرعی حق اس لئے بھی طلب کرنا تھا تا کہ عوام الناس لباس اور عہدہ پر نہیں بلکہ کردار پر بھروسہ کرے۔

[۱۰] اپنی ذاتی ملکیت کا مطالبہ اس لئے بھی تھا کیوں کہ ظلم کے خلاف خاموش رہنا بھی ظلم ہے۔

[۱۱] اپنی جائیداد کا مطالبہ کرنا عاقلانہ اقدام ہے اور اس سے بے اعتنائی برتنا غیر مطلوبہ عمل ہے۔

[۱۲] اپنے شرعی حقوق کا مطالبہ کرنا اس لئے بھی ضروری تھا تا کہ لوگوں کو اس بات کا علم ہو جائے کہ عورت گھر کی چہار دیواری میں رہنے والی قیدی نہیں ہے بلکہ وہ بھی سماج کا ایک حصہ ہے۔

مندرجہ بالااوراس جیسے بہت سے اسباب موجود تھے جو آپ کی خاموشی کو توڑنے کا سبب بنے اور آپ نے فدک کی ذاتی ملکیت پر خاموشی اختیار کرنا عقل و خرد کے بالکل خلاف سمجھا۔

# حضرت فاطمہ علیہا السلام زہرا اور حاکم وقت

حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا اپنا حق لینے خلیفہ اول کے پاس گئیں اور فرمایا: میرے بابا نے مجھے فدک ہبہ کیا تھا۔

ان حضرت نے جواب دیا: میں جانتا ہوں کہ آپ جھوٹ نہیں بولتیں۔ پھر بھی آپ گواہ پیش کریں۔

آپ نے گواہی کے لئے حضرت امام علی علیہ السلام اور جناب ام ایمن کو پیش کیا۔

ابو بکر نے کہا: اے دختر پیغمبر! آپ کو تو معلوم ہے کہ گواہ ایک مرد اور دو عورت ہونی چاہئے۔

جب خلیفہ نے آپ کے گواہوں کی گواہی قبول نہ کی تو آپ حضرت امام حسن علیہ السلام، امام حسین علیہ السلام اور جناب اسماء بنت عمیس کے ہمراہ گئیں۔ ایسے میں خلیفہ اور اس کے معاون کے پاس سوائے سفسطہ اور مغالطہ کے کوئی راہ نہ تھی، انہوں نے کہا کہ علی آپ کے شوہر اور حسنین فرزند ہیں۔ اس لیے ان کی گواہی قبول نہیں جائے گی چونکہ یہ اپنے ہی حق میں گواہی دیں گے۔

اسماء بنت عمیس ایک زمانے تک جعفر بن ابی طالب کی زوجیت میں تھیں، اس لئے مہر و محبت کی بنا پر وہ بھی بنی ہاشم کے حق میں ہی گواہی دیں گی۔

ام ایمن غیر عرب ہیں اور فصیح زبان نہیں بول سکتیں۔لہذا ان کی بھی گواہی قبول نہیں کی جاسکتی۔[1]

[1] . فدک، تالیف: آیۃ ا... سید محمد حسین قزوینی صفحہ ۲۳ طبع: ماہ ربیع الاول ۱۳۵۲ھ ترجمہ در زبان فارسی، سید احمد علم الہدیٰ جمادی الاول ۱۳۹۸ قمری

# گذشتہ عبارت کا تجزیہ

قانون عدالت یہ ہے کہ مدعی (جس نے کسی ملکیت کو اپنا حق ہونے کا دعویٰ کیا ہے) خود گواہ پیش کرے۔ جناب ابو بکر کا حضرت فاطمہ علیہا السلام زہرا سے گواہ طلب کرنا قانون عدالت کے خلاف تھا۔

امیر المومنین علیہ السلام اور حسنین علیہما السلام آیت تطہیر کی رو سے معصوم تھے اور ان سے غلط بیانی اور جانب داری کا شائبہ بھی نہیں پایا جاتا ہے۔ ذیل میں آپ کی عصمت پر چند دلائل پیش خدمت ہیں:

## آیہ تطہیر

جناب عائشہ فرماتی ہیں: ایک روز پیغمبر خداؐ اپنے شانے پر سیاہ اون کی کملی ڈالے گھر سے باہر نکلے۔ اس کے بعد حسن، حسین، فاطمہ اور علی آئے اور اس کپڑے میں داخل ہو گئے۔ اور آپ نے فرمایا: ﴿إِنَّمَا يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾[1]۔ [2]

ابن جریر، ابن طبرانی اور مردویہ نے ام سلمہ سے روایت کی ہے کہ: رسول خداؐ ان کے گھر میں اپنے بستر پر آرام فرما رہے تھے اور آپ خیبری چادر اوڑھے ہوئے تھے اتنے میں

[1]. سورۂ احزاب ۳۳

[2]. ینابیع المودۃ صفحہ ۱۲۵، منشورات: مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات، بیروت، لبنان

جناب فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا دختر رسول اسلامؐ تشریف لائیں۔ آپ کے ہاتھ میں کھانے کا ایک ظرف تھا۔

آنحضرت نے فرمایا: اپنے شوہر اور اپنے دونوں فرزند حسنین کو بلاؤ۔ جب آپ حضرات ماحضر تناول فرما رہے تھے تو یہ آیت ﴿إِنَّمَا يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾ نازل ہوئی۔

اس کے بعد آپ نے چادر کے گوشہ کو اٹھایا اور ان حضرات پر ڈال دیا۔ پھر چادر کے اندر سے اپنے ہاتھ کو نکالا، آسمان کی طرف بلند کیا اور فرمایا: خدایا! یہ میرے اہل بیت اور میرے اپنے ہیں۔ لہٰذا، ان سے نجاسات کو دور کر اور ان کو جیسا حق طہارت ہے، طاہر بنا اور آپ نے اس جملہ کو تین بار دہرایا۔

جناب ام سلمہ کہتی ہیں: میں نے چادر کے اندر اپنے سر کو ڈالا اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میں بھی آپ سب کے ہمراہ ہوں؟

آپ نے فرمایا: تم خیر پر ہو![1]

واثلہ ابن اسقع کہتے ہیں: ایک روز پیغمبر خداؐ، حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا کے بیت الشرف میں تشریف لے گئے۔ علیؑ و فاطمہ علیہا السلام کو سامنے بلایا اور حسنؑ و حسینؑ کو زانو پر بٹھایا۔ اس کے بعد ان کے سروں پر چادر ڈالی...... اور اس آیت کی تلاوت فرمائی: ﴿إِنَّمَا يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا﴾ [2]۔[3]

سعید خدری سے نقل کیا گیا ہے کہ آپ نے فرمایا: آیت تطہیر پنجتن کی شان میں نازل ہوئی اور وہ نبیؐ، علیؑ، فاطمہ علیہا السلام، حسنؑ اور حسینؑ ہیں۔[4]

---

[1]. تفسیر درمنثور، از جلال الدین عبد الرحمٰن ابن ابی بکر السیوطی آیت تطہیر کے ضمن میں طبع: المکتبۃ الاسلامیۃ و مکتبہ جعفری، شارع بوذر، طہران، جمہری و مکتبہ اعتماد، عراق، کاظمیہ ینابیع المودۃ صفحہ ۱۲۶، منشورات: مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات، بیروت، لبنان

[2]. سورہ احزاب / ۳۳

[3]. ینابیع المودۃ از قندوزی صفحہ ۱۲۶، منشورات: مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات، بیروت، لبنان

[4]. ینابیع المودۃ صفحہ ۱۲۷ منشورات: مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات، بیروت، لبنان

ام سلمہ فرماتی ہیں کہ: آیت تطہیر میرے ہی گھر میں نازل ہوئی اور اس کے اندر سات ہستیاں تھیں: جبرئیل، میکائیل، نبیؐ، فاطمہ علیہا السلام، علیؑ، حسنؑ اور حسینؑ۔ میں گھر کے دروازہ پر تھی اور عرض کیا: اے رسول اللہ! کیا میں بھی داخل ہوسکتی ہوں؟ آپ نے فرمایا: آپ خیر پر ہیں اور ازواج نبی میں سے ہیں۔[1]

اس کے علاوہ بہت سی روایات ہیں جو مذکورہ بات کی تائید کرتی ہیں کہ آیت تطہیر حضرت رسول اسلام، امام علی علیہ السلام، حضرت زہرا سلام اللہ علیہا اور حسنین علیہما السلام کی شان میں نازل ہوئی ہے۔[2]

## آیہ مباہلہ

فَمَنْ حَآجَّكَ فِيهِ مِن بَعْدِ مَا جَاءكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْاْ نَدْعُ أَبْنَاءنَا وَأَبْنَاءكُمْ وَنِسَاءنَا وَنِسَاءكُمْ وَأَنفُسَنَا وأَنفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَل لَّعْنَةَ اللّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ.[3]

آپ کے پاس علم آجانے کے بعد بھی اگر یہ لوگ (عیسیٰ کے بارے میں) آپ سے جھگڑا کریں تو آپ کہدیں: آؤ ہم اپنے بیٹونکو بلاتے ہیںاور تم اپنے بیٹوں کو بلاؤ، ہم اپنی خواتین کو بلاتے ہیںاور تم اپنی عورتوں کو بلاؤ، ہم اپنے نفسونکو بلاتے ہیں اور تم اپنے نفسوں کو بلاؤ، پھر دونوں فریق اللہ سے دعا کریں کہ جو جھوٹا ہو اس پر اللہ کی لعنت ہو۔

مذکورہ آیت کریمہ کے سلسلے میں شیعہ اور علماء اہل سنت کا بیان ہے کہ یہ آیت امام حسنؑ، امام حسینؑ، حضرت فاطمہ علیہا السلام اور امام علیؑ کی شان میں نازل ہوئی ہے۔

---

[1] . تفسیر درمنثور، از جلال الدین عبد الرحمٰن ابن ابی بکر السیوطی جلد ۵ صفحہ ۱۹۸ طبع: المکتبۃ الاسلامیۃ و مکتبہ جعفری، شارع بوذر، طہران، جمہری و مکتبہ اعتماد، عراق، کاظمیہ

[2] . مزید معلومات کے لئے دیگر کتاب اور تفسیر منثور جلد ۵ صفحہ ۱۹۸ و ۱۹۹ اور ینابیع المودۃ صفحہ ۱۲۵ تا ۱۲۷ منشورات: موسسۃ الاعلمی للمطبوعات، بیروت، لبنان ملاحظہ فرمائیں۔

[3] . سورہ آل عمران ۶۱

مفسرین کا اس بات پر اتفاق ہے کہ ابناءنا سے مراد امام حسنؑ اور امام حسینؑ ہیں۔ نسائنا سے مراد حضرت فاطمہ زہراؑ ہیں اور انفسنا کا مصداق مولائے کائنات کی شخصیت ہے۔[1]

قاضی نوراللہ شوستری اپنی اس کتاب کے حاشیہ میں تحریر کرتے ہیں:

تقریباً ساٹھ اہل سنت کے بزرگ عالم نے تصریح کی ہے کہ آیت مباہلہ اہل بیتؑ کی شان میں نازل ہوئی ہے منجملہ:

[۱] مسلم بن حجاج نیشاپوری جلد ۷ صفحہ ۱۲۰ طبع محمد علی صبیح۔مصر

[۲] تفسیر طبری، مندرجہ بالا آیت کے ذیل میں۔جلد ۳ صفحہ ۱۹۲: میمنہ، مصر

[۳] مسند ابن احمد حنبل جلد ۱ صفحہ ۱۸۵ طبع: مصر

[۴] الجامع لاحکام القرآن از علامہ قرطبی جلد ۳ صفحہ ۱۰۴ طبع: مصر

[۵] ابن جوزی، تذکرۃ الخواص، صفحہ ۱۷ طبع: نجف اشرف

[۶] تفسیر کشاف از زمخشری جلد ۱ صفحہ ۱۹۳ طبع: مصطفی محمد، مصر

[۷] تفسیر جواہر از طنطاوی جلد ۲ صفحہ ۱۲۰ طبع: مصطفی البابی الحلبی، مصر

[۸] الاصابہ از حافظ احمد ابن حجر عسقلانی جلد ۲ صفحہ ۵۰۳ طبع: مصطفی محمد، مصر

[۹] مستدرک از حاکم جلد ۳ صفحہ ۱۵۰ طبع: حیدر آباد دکن، ہندوستان

[۱۰] دلائل النبوۃ از حافظ ابو نعیم اصفہانی صفحہ ۲۹۷ طبع: حیدر آباد

[۱۱] تفسیر رازی جلد ۸ صفحہ ۸۵ طبع: البہیہ، مصر

[۱۲] تفسیر قاضی بیضاوی جلد ۲ صفحہ ۲۲ طبع: مصطفی محمد، مصر

[۱۳] تفسیر روح المعانی از آلوسی جلد ۳ صفحہ ۱۶۷ طبع: منیریہ، مصر

[۱۴] فصول المہمہ از ابن صباغ، صفحہ ۱۰۸ طبع: نجف اشرف

[۱۵] اسباب النزول از واحدی نیشاپوری، صفحہ ۷۴ طبع: الھندیہ، مصر

---

[۱ . احقاق الحق از قاضی نوراللہ شوستری جلد ۳ صفحہ ۴۶ بحوالہ تفسیر نمونہ جلد ۲ صفحہ ۴۴۱، ناشر: دار الکتب الاسلامیہ، بازار سلطانی، تہران ۱۳۷۰ ایرانی

[۱۶] جامع الاصول ازابن اثیر جلد ۹ صفحہ ۴۷۰ طبع: مسنۃ المحمدیہ، مصر

مذکورہ دو آیات صرف تقریب ذہنی اور اختصار کا لحاظ کرتے ہوئے پیش کی گئیں، ورنہ اہل بیت کے سلسلے میں پورا سورہ دہر اور امام علی علیہ السلام کی شان میں ۳۰۰ آیات نازل ہوئی ہیں۔ اسی عنوان کی پر ایک کتاب بھی منظر عام پر آچکی ہے۔ حضرت فاطمہ علیہا السلام زہرا کے بارے میں پورا سورہ کوثر نازل ہوا ہے۔ اس کے علاوہ بہت سی آیات و روایات ہیں، جن میں کثرت سے آل محمد کی صداقت، پاکدامنی اور عفت کا بیان موجود ہے۔

## اسماء بنت عمیس

اسماء بنت عمیس وہ خاتون ہیں جن کے سلسلے میں حضرت رسول خدا کا ارشاد گرامی ہے کہ آپ اہل بہشت کی خواتین میں سے ہیں۔ لیکن اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا کسی کا محب ہونا اس کا گواہ نہ بننے کا سبب ہوتا ہے؟

## ام ایمن

ام ایمن نے حاکم وقت سے سوال کیا کہ تمہیں اللہ کی قسم دیتی ہوں۔ کیا تم نہیں جانتے کہ رسول اللہ نے میرے بارے میں ارشاد فرمایا: ﴿ام ایمن امرۃ من اهل الجنۃ﴾ ام ایمن بہشتی عورت ہیں۔

خلیفہ نے جواب دیا: ہاں! میں جانتا ہوں۔ اسی وقت آپ نے یہ گواہی دی کہ جب یہ آیت ﴿وَآتِ ذَا الْقُرْبَىٰ حَقَّهُ﴾ نازل ہوئی تو سرکار دو عالمؐ نے جناب فاطمہ علیہا السلام زہرا کو فدک بخش دیا تھا۔[۱]

اگر ہم خلیفہ کے دلائل مان لیں تو اس کا کھلا ہوا مفہوم یہ ہوا کہ غیر عرب کی گواہی کوئی معنی نہیں رکھتی جبکہ دنیا کی کسی بھی عدالت میں ایسا کوئی قانون نہیں ہے کہ غیر زبان گواہ نہیں بن سکتا اور ویسے بھی اسلام نے سب کو برابر کا حق دیا ہے۔

۱۔ فاطمہ چہ گفت؟ مدینہ چہ شد؟ صفحہ ۱۳۹ ناشر: سروش پریس، تہران ۲۰۰۲ء

الغرض...! جب جناب فاطمہ علیہا السلام زہرا نے حاکم وقت سے اپنا حق طلب کیا تو خلیفہ نے جواب میں کہا کہ رسولؐ اکرم کی حدیث ہے کہ ﴿نحن معاشر الانبیاء لانورث ما ترکناہ صدقۃ﴾ ہم گروہ انبیاء کوئی میراث نہیں چھوڑتے بلکہ جو کچھ بھی ہوتا ہے وہ صدقہ ہوتا ہے۔ جبکہ آیات قرآنی جناب فاطمہ زہرا کے قول کی مکمل تصدیق کرتی ہیں۔[1]

[1 . فاطمۃ الزہرا بہجۃ قلب المصطفی: مؤلفہ: احمد الرحمانی الھمدانی صفحہ ۳۹۴، طبع، مؤسسۃ البدر للتحقیق والنشر ۱۴۱۰ھ

# آیات میراث

کیا حدیث اور قرآن میں تضاد ہوسکتا ہے......!؟نہیں۔ اگر ہو بھی جائے تو اس حدیث کو دیوار پر دے مارو، خلیفہ وقت نے آیات کے مقابل میں یہ دلیل پیش کی کہ نبی میراث نہیں چھوڑتے ہیں، وہ صدقہ ہوتا ہے۔میراث کے متعلق چند آیات ملاحظہ ہوں:

لِّلرِّجَالِ نَصيِبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدَانِ وَالأَقْرَبُونَ وَلِلنِّسَاء نَصِيبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدَانِ وَالأَقْرَبُونَ مِمَّا قَلَّ مِنْهُ أَوْ كَثُرَ نَصِيبًا مَّفْرُوضًا.[1]

مردوں کے لئے ان کے والدین اور اقرباء کے ترکہ میں ایک حصہ ہے اور عورتوں کے بھی ان کے والدین اور اقرباء کے ترکہ میں ایک حصہ ہے وہ مال بہت ہو یا تھوڑا یہ حصہ بطور فریضہ ہے۔

يُوصِيكُمُ اللّهُ فِي أَوْلاَدِكُمْ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الأُنثَيَيْنِ فَإِن كُنَّ نِسَاء فَوْقَ اثْنَتَيْنِ فَلَهُنَّ ثُلُثَا مَا تَرَكَ وَإِن كَانَتْ وَاحِدَةً فَلَهَا النِّصْفُ وَلأَبَوَيْهِ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ مِمَّا تَرَكَ إِن كَانَ لَهُ وَلَدٌ فَإِن لَّمْ يَكُن لَّهُ وَلَدٌ وَوَرِثَهُ أَبَوَاهُ فَلأُمِّهِ الثُّلُثُ فَإِن كَانَ لَهُ إِخْوَةٌ فَلأُمِّهِ السُّدُسُ مِن بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُوصِي بِهَا أَوْ دَيْنٍ آبَآؤُكُمْ وَأَبناؤُكُمْ لاَ تَدْرُونَ أَيُّهُمْ أَقْرَبُ لَكُمْ نَفْعاً فَرِيضَةً مِّنَ اللّهِ إِنَّ اللّهَ كَانَ عَلِيما حَكِيمًا.[2]

---

[1 . سورہ نساء/۷

[2 . سورہ نساء/۱۱

اللہ تمہیں تمہارے اولاد کے بارے میں حکم کرتا ہے کہ لڑکے کا حصہ دو لڑکیوں کے برابر ہو گا۔اب اگر لڑکیاں دو سے زیادہ ہیں تو انہیں تمام ترکہ کا دو تہائی حصہ ملے گا اور اگر ایک ہی ہے تو اسے آدھا اور مرنے والے کے ماں باپ میں سے ہر ایک کے لیے چھٹا حصہ ہے۔اگر اولاد بھی ہو اور اگر اولاد نہ ہو اور ماں باپ وارث ہوں تو ماں کے لیے ایک تہائی ہے۔اور اگر بھائی بھی ہوں تو ماں کے لیے چھٹا حصہ ہے۔ان وصیتوں کے بعد جو کہ مرنے والے نے کی ہیں یا ان قرضوں کے بعد جو اس کے ذمہ ہیں۔یہ تمہارے ہی ماں باپ اور اولاد ہیں مگر تمہیں نہیں معلوم کہ تمہارے حق میں زیادہ منفعت رساں کون ہے۔یہ اللہ کے طرف سے فریضہ ہے۔اور اللہ صاحب علم بھی ہے اور صاحب حکمت بھی ہے۔

وَلَكُمْ نِصْفُ مَا تَرَكَ أَزْوَاجُكُمْ إِن لَّمْ يَكُن لَّهُنَّ وَلَدٌ ۚ فَإِن كَانَ لَهُنَّ وَلَدٌ فَلَكُمُ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْنَ ۚ مِن بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُوصِينَ بِهَا أَوْ دَيْنٍ ۚ وَلَهُنَّ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْتُمْ إِن لَّمْ يَكُن لَّكُمْ وَلَدٌ ۚ فَإِن كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُم ۚ مِّن بَعْدِ وَصِيَّةٍ تُوصُونَ بِهَا أَوْ دَيْنٍ وَإِن كَانَ رَجُلٌ يُورَثُ كَلَالَةً أَوِ امْرَأَةٌ وَلَهُ أَخٌ أَوْ أُخْتٌ فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ ۚ فَإِن كَانُوا أَكْثَرَ مِن ذَٰلِكَ فَهُمْ شُرَكَاءُ فِي الثُّلُثِ ۚ مِن بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُوصَىٰ بِهَا أَوْ دَيْنٍ غَيْرَ مُضَارٍّ ۚ وَصِيَّةً مِّنَ اللَّهِ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَلِيمٌ .[1]

اور تمہارے لیے تمہاری بیویوں کے ترکہ کا نصف حصہ ہے اگر ان کے اولاد نہ ہو۔پس اگر ان کی اولاد بھی ہے تو ان کے ترکہ میں سے تمہارا چوتھائی حصہ ہے ان کی وصیتوں یا قرضوں کے بعد اور ان کے لیے تمہارے ترکہ میں سے چوتھائی حصہ ہے اگر تمہاری اولاد نہ ہو اور اگر تمہاری اولاد بھی ہے تو ان کے لیے تمہارے ترکہ میں سے آٹھواں حصہ ہے،ان وصیتوں کے بعد جو تم نے کی ہیں یا قرضوں کے بعد اگر قرض ہے۔اور اگر کوئی مرد یا عورت اپنے کلالہ (مادری بھائی یا بہن) کا وارث ہو رہا ہے۔اور ایک بھائی یا ایک بہن ہے تو ہر ایک کے لیے چھٹا حصہ ہے اس وصیت کے بعد جو کی گئی ہے یا قرضہ کے بعد بشرطیکہ وصیت یا قرضہ کی

[1 . سورہ نساء ۱۲

بنیاد ورثہ کو ضرر پہونچانے پر نہ ہو۔ یہ خدا کی طرف سے وصیت ہے اور وہ ہر شے کا جاننے والا اور ہر کام کو حکمت کے مطابق انجام دینے والا ہے۔

فَهَبْ لِي مِن لَّدُنكَ وَلِيًّا ۔ يَرِثُنِي وَيَرِثُ مِنْ آلِ يَعْقُوبَ ۖ وَاجْعَلْهُ رَبِّ رَضِيًّا .[۱]

اب تو مجھے ایک ایسا ولی اور وارث عطا فرمادے جو میرا اور آل یعقوب کا وارث ہو اور پروردگار اسے اپنا پسندیدہ بھی قرار دیدے۔

وَوَرِثَ سُلَيْمَانُ دَاوُودَ.[۲]

اور پھر سلیمان داؤد کے وارث بنے۔

## قول و فعل میں تضاد...!

﴿فقد روی انه اعطاه خاتمه وسیفه فی مرضه وابوبکر حاضر واما البغلة فقد کان نحله ایاها فی علی﴾

روایت کی گئی ہے کہ رسولؐ اکرم نے حالت احتضار میں اپنی انگشتری اور تلوار حضرت علیؑ کو دیدیا تھا جبکہ ابو بکر وہیں موجود تھے اور آپ کا خچر بھی حضرت علی علیہ السلام کو بطور نحلہ پہونچا۔[۳]

رسولؐ خدا کی رحلت کے بعد ابو بکر نے کہا جس کسی کو بھی پیغمبر سے کوئی مطالبہ درکار ہے یا آپ نے کسی کو کچھ عطا کرنے کو کہا تھا اور اسے وہ نہ ملا ہو، وہ میرے پاس آئے۔

جابر نے کہا: آپؐ نے مجھ سے فلاں مقدار چیز دینے کا وعدہ کیا تھا۔

جناب ابو بکر نے جابر کے ہاتھ میں پانچ سو درہم رکھ دیئے اور پھر پانچ سو اور پھر پانچ سو۔ خلیفہ نے بغیر کسی سوال و جواب اور گواہ کے جناب جابر کو چند برابر درہم دیدیا تھا (لیکن فدک کیوں نہیں؟)[۴]

---

[۱ . سورہ مریم آیت ۵ اور ۶

[۲ . سورہ نمل آیت ۱۶

[۳ . شرح ابن ابی الحدید جلد ۱۶ صفحہ ۲۶۱ (WWW.eShia.ir) اور الشافی از سید مرتضی علم الہدیٰ صفحہ ۲۳۳

[۴ . صحیح مسلم، کتاب فضائل، باب سوال از پیامبر بحوالہ کتاب حدیث لولا فاطمہ از محمد علی گرامی صفحہ ۸۸، ناشر: دفتر محمد علی گرامی، تاریخ

علامہ ابو الفتح علی کراجکی کہتے ہیں قابل تعجب بات یہ ہے کہ فاطمہ بنت رسول اللہ مطالبہ فدک کی خاطر تشریف لائیں اور اپنے وارث ہونے کا اظہار کیا تو خلیفہ نے آپ کے قول کو جھٹلا دیا۔ لہٰذا، آپ (خالی ہاتھ) گھر لوٹ گئیں۔ پھر عائشہ بنت ابو بکر آئیں اور اس مکان کا مطالبہ کیا جس میں رسولؐ اسلام نے آپ کو سکونت دی تھی اور انہوں نے یہ گمان کیا کہ وہ اس کی مستحق ہیں۔ پس خلیفہ نے ان کی بات تسلیم کر لی اور ان کو وہ حجرہ دیدیا جس کا انہوں نے مطالبہ کیا تھا۔ (لیکن دختر رسول کو ان کے حقوق سے محروم رکھا گیا۔ مگر کیوں؟)۔[1]

مذکورہ روایات کے مطالعہ سے یہ بات صاف ظاہر ہو جاتی ہے کہ: لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گیا۔

جناب خلیفہ نے دیگر حضرات کے مطالبہ کو بغیر کسی گواہ اور دلیل کے فوراً قبول کر لیا لیکن مطالبہ فدک پر تمام معتبر گواہوں اور مستحکم دلیلوں کے باوجود حاکم وقت نے دختر رسولؐ کو ان کے حق سے محروم رکھا۔ ہر انصاف پسند اور بابصیرت انسان کے ذہن میں آج تک یہی سوال کھٹک رہا ہے کہ خلیفہ نے مسئلہ فدک میں انصاف کیوں نہیں کیا۔۔۔؟!

---

طبع: زمستان ۱۳۸۵ تیسرا ایڈیشن

[1] . فاطمۃ الزہرا بھجۃ قلب المصطفی: مؤلفہ: احمد الرحمانی الھمدانی صفحہ ۴۰۴ اور ۴۰۵، طبع مؤسسۃ البدر للتحقیق والنشر ۱۴۱۰ھ

# اصل حقیقت کا انکار

جناب فاطمہ علیہا السلام زہرا ایک دفعہ اور اتمام حجت کے لیے خلیفہ کے یہاں تشریف لے گئیں مگر اس بار تو روز روشن حقیقت کا ہی انکار کر دیا اور ساری آیات و روایات کو پس پشت ڈال دیا اور کہا:

فدک تو رسول کی ذاتی ملکیت تھی ہی نہیں وہ تو مسلمانوں کے املاک میں شامل تھی! چونکہ اس وقت آپ حاکم وقت تھے اس لیے وہ آپ کے دست قدرت میں تھا اور آج میں ہوں لہٰذا، اسے میرے ہاتھوں میں ہونا چاہئے![1]

## لمحہ فکریہ!

جناب فاطمہ زہراؑ تو پہلے ہی اپنے محکم دلائل اور متقن براہین کو خلیفہ کے سامنے پیش کر چکی تھیں۔ لیکن سامنے والے حقیقت قبول کرنے کو تیار ہی نہ تھے اور ہر روز نت نئے بہانے تراشتے اور طاقت وحکومت کے بل بوتے پر اپنی بات کے سامنے کسی کی ایک نہ سنتے۔

قابل تعجب بات تو یہ کہ ایک تو انہوں نے خلافت پر قبضہ جمالیا اور دوسرے آیات قرآنی کے سامنے سر تسلیم خم نہیں کر رہے ہیں؟ کیوں خلاف اسلام فیصلہ کر تے ہیں اور یہ کس قسم کی قضاوت ہے؟

---

[1]. فدک، تالیف: آیۃ ا... سید محمد حسین قزوینی صفحہ ۳۰، طبع: ماہ ربیع الاول ۱۳۵۲ھ ترجمہ در زبان فارسی، سید احمد علم الہدیٰ جمادی الاول ۱۳۹۸ قمری

جناب دوسرے کی جگہ بیٹھے ہیں اور پھر (جھوٹی) حدیث بھی پیش کرتے ہیں تا کہ حضرت زہرا سلام اللہ علیہا کے حق کو پائمال کر سکیں۔ کیا ایسے افراد قرآن اور دین اسلام کے حامی ہو سکتے ہیں؟ فدک اور اس کے ملحقات کی کوئی حیثیت نہیں، لیکن اس قسم کی غیر منصفانہ حرکتیں اور پھر خلیفۃ المسلمین ہونے کا دعویٰ...! بہر حال غلط ہے۔ یہ خبر لمحوں میں جنگل کی آگ کی مانند مدینہ میں پھیل گئی اور خوابیدہ ضمیروں کو بھی یہ احساس ہونے لگا کہ خلیفہ کی حقیقت کیا ہے۔۔۔؟!

## خطبۂ فدک

روی عبد اللہ بن الحسن باسنادہ عن آبائہ، أنہ لَمَّا بَلَغَ فَاطِمَةَ عَلَيهَا السَّلَامُ إِجْمَاعُ أَبِي بَكرٍ عَلَى مَنْعِهَا فَدَكَ، لَاثَتْ خِمَارَهَا عَلَى رَأْسِهَا وَ اشْتَمَلَتْ بِجِلْبَابِهَا وَ أَقْبَلَتْ فِي لُمَةٍ مِنْ حَفَدَتِهَا وَ نِسَاءِ قَوْمِهَا تَطَأُ ذُيولَهَا، مَا تَخْرِمُ مِشْيَتُهَا مِشْيَةَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَ آلِهِ وَ سَلَّمَ حَتَّى دَخَلَتْ عَلَى أَبِي بَكرٍ - وَ هُوَ فِي حَشَدٍ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ وَ الْأَنْصَارِ وَ غَيرِهِمْ فَنِيطَتْ دُونَهَا مُلَاءَةٌ، فَجَلَسَتْ ثُمَّ أَنَّتْ أَنَّةً أَجْهَشَ الْقَوْمُ لَهَا بِالْبُكاءِ، فَارْتَجَّ الْمَجْلِسُ، ثُمَّ أَمْهَلَتْ هُنَيئَةً حَتَّى إِذَا سَكنَ نَشِيجُ الْقَوْمِ وَ هَدَأَتْ فَوْرَتُهُمْ، افْتَتَحَتِ الْكلَامَ بِحَمْدِ اللّٰهِ وَ الثَّنَاءِ عَلَيهِ وَ الصَّلَاةِ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ (ص)، فَعَادَ الْقَوْمُ فِي بُكائِهِمْ فَلَمَّا أَمْسَكوا عَادَتْ فِي كلَامِهَا. فَقَالَتْ عَلَيهَا السَّلَامُ:

الْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلَى مَا أَنْعَمَ، وَ لَهُ الشُّكرُ عَلَى مَا أَلْهَمَ، وَ الثَّنَاءُ بِمَا قَدَّمَ مِنْ عُمُومِ نِعَمٍ ابْتَدَأَهَا، وَ سُبُوغِ آلَاءٍ أَسْدَاهَا، وَ تَمَامِ مِنَنٍ والاهَا، جَمَّ عَنِ الْإِحْصَاءِ عَدَدُهَا، وَ نَأَى عَنِ الْجَزَاءِ أَمَدُهَا، وَ تَفَاوَتَ عَنِ الْإِدْرَاك أَبَدُهَا، وَ نَدَبَهُمْ لِاسْتِزَادَتِهَا بِالشُّكرِ لِاتِّصَالِهَا، وَ اسْتَحْمَدَ إِلَى الْخَلَائِقِ بِإِجْزَالِهَا، وَ ثَنَّى بِالنَّدْبِ إِلَى أَمْثَالِهَا، وَ أَشْهَدُ أَنَّ لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيك لَهُ، كلِمَةٌ جُعِلَ الْإِخْلَاصُ تَأْوِيلَهَا، وَ ضُمِّنَ الْقُلُوبُ مَوْصُولَهَا، وَ أَنَارَ فِي الْفِكرَةِ مَعْقُولَهَا، الْمُمْتَنِعُ مِنَ الْأَبْصَارِ رُؤْيتُهُ، وَ مِنَ الْأَلْسُنِ صِفَتُهُ، وَ مِنَ الْأَوْهَامِ كيفِيتُهُ، ابْتَدَعَ الْأَشْياءَ لَا مِنْ شَيءٍ كانَ قَبْلَهَا، وَ أَنْشَأَهَا بِلَا احْتِذَاءِ أَمْثِلَةٍ امْتَثَلَهَا، كوَّنَهَا بِقُدْرَتِهِ، وَ ذَرَأَهَا بِمَشِيتِهِ، مِنْ غَيرِ حَاجَةٍ مِنْهُ إِلَى تَكوِينِهَا، وَ لَا فَائِدَةٍ لَهُ فِي تَصْوِيرِهَا، إِلَّا تَثْبِيتاً لِحِكمَتِهِ، وَ تَنْبِيهاً عَلَى طَاعَتِهِ، وَ إِظْهَاراً لِقُدْرَتِهِ،

وَ تَعَبُّداً لِبَرِيتِهِ، وَإِعْزَازاً لِدَعْوَتِهِ، ثُمَّ جَعَلَ الثَّوَابَ عَلَى طَاعَتِهِ، وَ وَضَعَ الْعِقَابَ عَلَى مَعْصِيتِهِ، ذِيادَةً لِعِبَادِهِ عَنْ نِقْمَتِهِ وَ حِيَاشَةً مِنْهُ إِلَى جَنَّتِهِ؛
وَ أَشْهَدُ أَنَّ أَبِي مُحَمَّداً (صلى الله عليه وآله) عَبْدُهُ وَ رَسُولُهُ، اخْتَارَهُ وَ انْتَجَبَهُ قَبْلَ أَنْ أَرْسَلَهُ، وَ سَمَّاهُ قَبْلَ أَنِ اجْتَبَلَهُ، وَ اصْطَفَاهُ قَبْلَ أَنِ ابْتَعَثَهُ، إِذِ الْخَلَائِقُ بِالْغَيبِ مَكْنُونَةٌ، وَ بِسَتْرِ الْأَهَاوِيلِ مَصُونَةٌ، وَ بِنِهَايَةِ الْعَدَمِ مَقْرُونَةٌ، عِلْماً مِنَ اللَّهِ تَعَالَى بِمَائِلِ الْأُمُورِ، وَ إِحَاطَةً بِحَوَادِثِ الدُّهُورِ، وَ مَعْرِفَةً بِمَوَاقِعِ الْمَقْدُورِ. ابْتَعَثَهُ اللَّهُ تَعَالَى إِتْمَاماً لِأَمْرِهِ، وَ عَزِيمَةً عَلَى إِمْضَاءِ حُكْمِهِ، وَ إِنْفَاذاً لِمَقَادِيرِ حَتْمِهِ، فَرَأَى الْأُمَمَ فِرَقاً فِي أَدْيَانِهَا، عُكَّفاً عَلَى نِيرَانِهَا، عَابِدَةً لِأَوْثَانِهَا، مُنْكِرَةً لِلَّهِ مَعَ عِرْفَانِهَا، فَأَنَارَ اللَّهُ بِأَبِي ظُلَمَهَا، وَ كَشَفَ عَنِ الْقُلُوبِ بُهَمَهَا، وَ جَلَى عَنِ الْأَبْصَارِ غُمَمَهَا، وَ قَامَ فِي النَّاسِ بِالْهِدَايَةِ، فَأَنْقَذَهُمْ مِنَ الْغَوَايَةِ، وَبَصَّرَهُمْ مِنَ الْعَمَايَةِ، وَهَدَاهُمْ إِلَى الدِّينِ الْقَوِيمِ، وَدَعَاهُمْ إِلَى الطَّرِيقِ الْمُسْتَقِيمِ، ثُمَّ قَبَضَهُ اللَّهُ إِلَيهِ قَبْضَ رَأْفَةٍ وَ اخْتِيارٍ، وَ رَغْبَةٍ بمحمد صَلَّى اللَّهُ عَلَيهِ وَ آلِهِ مِنْ تَعَبِ هَذِهِ الدَّارِ فِي رَاحَةٍ، قَدْ حُفَّ بِالْمَلَائِكَةِ الْأَبْرَارِ، وَ رِضْوَانِ الرَّبِّ الْغَفَّارِ، وَ مُجَاوَرَةِ الْمَلِكِ الْجَبَّارِ، صَلَّى اللَّهُ عَلَى أَبِي نَبِيهِ وَ أَمِينِهِ عَلَى الْوَحْيِ وَ صَفِيهِ وَ خِيرَتِهِ مِنَ الْخَلْقِ وَ رَضِيهِ، وَ السَّلَامُ عَلَيهِ وَ رَحْمَةُ اللَّهِ وَ بَرَكَاتُهُ.
ثُمَّ الْتَفَتَتْ إِلَى أَهْلِ الْمَجْلِسِ، وَ قَالَتْ: أَنْتُمْ عِبَادَ اللَّهِ نُصُبُ أَمْرِهِ وَ نَهْيِهِ، وَ حَمَلَةُ دِينِهِ وَ وَحْيِهِ، وَ أُمَنَاءُ اللَّهِ عَلَى أَنْفُسِكُمْ، وَ بُلَغَاؤُهُ إِلَى الْأُمَمِ، وَ زَعَمْتُمْ حَقٌّ لَكُمْ لِلَّهِ فِيكُمْ عَهْدٌ قَدَّمَهُ إِلَيكُمْ، وَ بَقِيةٌ اسْتَخْلَفَهَا عَلَيكُمْ، كِتَابُ اللَّهِ النَّاطِقُ، وَ الْقُرْآنُ الصَّادِقُ، وَ النُّورُ السَّاطِعُ، وَ الضِّيَاءُ اللَّامِعُ، بَينَةٌ بَصَائِرُهُ، مُنْكَشِفَةٌ سَرَائِرُهُ، مُتَجَلِّيةٌ ظَوَاهِرُهُ، مُدِيما للبرية استماعه قَائِدا إِلَى الرِّضْوَانِ اتِّبَاعُهُ، مُؤَدٍّ إِلَى النَّجَاةِ أَشياعُهُ، بِهِ تُنَالُ حُجَجُ اللَّهِ الْمُنَوَّرَةُ، وَ عَزَائِمُهُ الْمُفَسَّرَةُ، وَ مَحَارِمُهُ الْمُحَذَّرَةُ، وَ بَينَاتُهُ الْجَالِيةُ، وَ بَرَاهِينُهُ الْكَافِيةُ، وَ فَضَائِلُهُ الْمَنْدُوبَةُ، وَ رُخَصُهُ الْمَوْهُوبَةُ، وَ شَرَائِعُهُ الْمَكْتُوبَةُ، فَجَعَلَ اللَّهُ الْإِيمَانَ تَطْهِيراً لَكُمْ مِنَ الشِّرْكِ، وَ الصَّلَاةَ تَنْزِيهاً لَكُمْ عَنِ الْكِبْرِ، وَ الزَّكَاةَ تَزْكِيةً لِلنَّفْسِ وَ نَمَاءً فِي الرِّزْقِ، وَ الصِّيامَ تَثْبِيتاً لِلْإِخْلَاصِ، وَ الْحَجَّ تَشْيِيداً لِلدِّينِ، وَ الْعَدْلَ تَنْسِيقاً لِلْقُلُوبِ، وَ طَاعَتَنَا نِظَاماً لِلْمِلَّةِ،

وَ إِمَامَتَنَا أَمَاناً مِنَ الْفُرْقَةِ، وَ الْجِهَادَ عِزّاً لِلْإِسْلَامِ، وَ الصَّبْرَ مَعُونَةً عَلَى اسْتِيجَابِ الْأَجْرِ، وَ الْأَمْرَ بِالْمَعْرُوفِ مَصْلَحَةً لِلْعَامَّةِ، وَ بِرَّ الْوَالِدَيْنِ وِقَايَةً مِنَ السَّخَطِ، وَ صِلَةَ الْأَرْحَامِ مَنْمَاةً لِلْعَدَدِ، وَ الْقِصَاصَ حَقْناً لِلدِّمَاءِ، وَ الْوَفَاءَ بِالنَّذْرِ تَعْرِيضاً لِلْمَغْفِرَةِ، وَ تَوْفِيَةَ الْمَكَايِيلِ وَ الْمَوَازِينِ تَغْيِيراً لِلْبَخْسِ، وَ النَّهْيَ عَنْ شُرْبِ الْخَمْرِ تَنْزِيهاً مِنَ الرِّجْسِ، وَ اجْتِنَابَ الْقَذْفِ حِجَاباً عَنِ اللَّعْنَةِ، وَ تَرْكَ السَّرِقَةِ إِيجَاباً لِلْعِفَّةِ، وَ حَرَّمَ اللَّهُ الشِّرْكَ إِخْلَاصاً لَهُ بِالرُّبُوبِيَّةِ، فَاتَّقُوا اللَّهَ حَقَّ تُقَاتِهِ وَ لَا تَمُوتُنَّ إِلَّا وَ أَنْتُمْ مُسْلِمُونَ، وَ أَطِيعُوا اللَّهَ فِيمَا أَمَرَكُمْ بِهِ وَ نَهَاكُمْ عَنْهُ فَإِنَّهُ إِنَّمَا يَخْشَى اللَّهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمَاءُ.

ثُمَّ قَالَتْ: أَيُّهَا النَّاسُ! اعْلَمُوا أَنِّي فَاطِمَةُ وَ أَبِي مُحَمَّدٌ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَ آلِهِ، أَقُولُ عَوْداً وَ بَدْءاً، وَ لَا أَقُولُ مَا أَقُولُ غَلَطاً، وَ لَا أَفْعَلُ مَا أَفْعَلُ شَطَطاً، لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَؤُفٌ رَحِيمٌ، فَإِنْ تَعْزُوهُ وَ تَعْرِفُوهُ تَجِدُوهُ أَبِي دُونَ آبَائِكُمْ، وَ أَخَا ابْنِ عَمِّي دُونَ رِجَالِكُمْ، وَ لَنِعْمَ الْمَعْزِيُّ إِلَيْهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَ آلِهِ وَ سَلَّمَ، فَبَلَّغَ الرِّسَالَةَ، صَادِعاً بِالنِّذَارَةِ، مَائِلًا عَنْ مَدْرَجَةِ الْمُشْرِكِينَ، ضَارِباً ثَبَجَهُمْ، آخِذاً بِأَكْظَامِهِمْ، دَاعِياً إِلَى سَبِيلِ رَبِّهِ بِالْحِكْمَةِ وَ الْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ، يَكْسِرُ الْأَصْنَامَ، وَ يَنْكُثُ الْهَامَ، حَتَّى انْهَزَمَ الْجَمْعُ وَ وَلَّوُا الدُّبُرَ، حَتَّى تَفَرَّى اللَّيْلُ عَنْ صُبْحِهِ، وَ أَسْفَرَ الْحَقُّ عَنْ مَحْضِهِ، وَ نَطَقَ زَعِيمُ الدِّينِ، وَ خَرِسَتْ شَقَاشِقُ الشَّيَاطِينِ، وَ طَاحَ وَشِيظُ النِّفَاقِ، وَ انْحَلَّتْ عُقَدُ الْكُفْرِ وَ الشِّقَاقِ، وَ فُهْتُمْ بِكَلِمَةِ الْإِخْلَاصِ فِي نَفَرٍ مِنَ الْبِيضِ الْخِمَاصِ، وَ كُنْتُمْ عَلَى شَفَا حُفْرَةٍ مِنَ النَّارِ، مُذْقَةَ الشَّارِبِ، وَ نُهْزَةَ الطَّامِعِ، وَ قُبْسَةَ الْعَجْلَانِ، وَ مَوْطِئَ الْأَقْدَامِ، تَشْرَبُونَ الطَّرْقَ، وَ تَقْتَاتُونَ الْوَرَقَ، أَذِلَّةً خَاسِئِينَ، تَخَافُونَ أَنْ يَتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ مِنْ حَوْلِكُمْ، فَأَنْقَذَكُمُ اللَّهُ تَبَارَكَ وَ تَعَالَى بِأَبِي مُحَمَّدٍ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَ آلِهِ بَعْدَ اللَّتَيَّا وَ الَّتِي، وَ بَعْدَ أَنْ مُنِيَ بِبُهَمِ الرِّجَالِ، وَ ذُؤْبَانِ الْعَرَبِ، وَ مَرَدَةِ أَهْلِ الْكِتَابِ كُلَّمَا أَوْقَدُوا نَاراً لِلْحَرْبِ أَطْفَأَهَا اللَّهُ، أَوْ نَجَمَ قَرْنٌ لِلشَّيْطَانِ، وَ فَغَرَتْ فَاغِرَةٌ مِنَ الْمُشْرِكِينَ، قَذَفَ أَخَاهُ فِي لَهَوَاتِهَا، فَلَا يَنْكَفِئُ حَتَّى يَطَأَ صِمَاخَهَا بِأَخْمَصِهِ، وَ يُخْمِدَ لَهَبَهَا بِسَيْفِهِ، مَكْدُوداً دَؤُوباً فِي ذَاتِ اللَّهِ، وَ مُجْتَهِداً فِي أَمْرِ اللَّهِ، قَرِيباً مِنْ رَسُولِ اللَّهِ، سَيِّدَ

أَوْلِياءِ اللّٰهِ، مُشَمِّراً نَاصِحاً، مُجِدّاً كادِحاً، لَا تَأْخُذُهُ فِي اللّٰهِ لَوْمَةُ لَائِمٍ، وَ أَنْتُمْ فِي رَفاهِيَةٍ مِنَ الْعَيْشِ، وادِعُونَ فَاكِهُونَ آمِنُونَ، تَتَرَبَّصُونَ بِنَا الدَّوائِرَ، وَ تَتَوَكَّفُونَ الْأَخْبارَ، وَ تَنْكُصُونَ عِنْدَ النِّزالِ، وَ تَفِرُّونَ مِنَ الْقِتالِ،

فَلَمَّا اخْتارَ اللّٰهُ لِنَبِيِّهِ دارَ أَنْبِيائِهِ، وَ مَأْوى أَصْفِيائِهِ، ظَهَرَ فِيكُمْ حَسِيكَةُ النِّفاقِ، وَ سَمَلَ جِلْبابُ الدِّينِ، وَ نَطَقَ كاظِمُ الْغاوِينَ، وَ نَبَغَ خامِلُ الْأَقَلِّينَ، وَ هَدَرَ فَنِيقُ الْمُبْطِلِينَ، فَخَطَرَ فِي عَرَصاتِكُمْ، وَ أَطْلَعَ الشَّيْطانُ رَأْسَهُ مِنْ مَغْرَزِهِ هاتِفاً بِكُمْ، فَأَلْفاكُمْ لِدَعْوَتِهِ مُسْتَجِيبِينَ، وَ لِلْغِرَّةِ فِيهِ مُلاحِظِينَ، ثُمَّ اسْتَنْهَضَكُمْ فَوَجَدَكُمْ خِفافاً، وَ أَحْمَشَكُمْ فَأَلْفاكُمْ غِضاباً، فَوَسَمْتُمْ غَيْرَ إِبِلِكُمْ، وَ أَوْرَدْتُمْ غَيْرَ شِرْبِكُمْ، هٰذا وَ الْعَهْدُ قَرِيبٌ، وَ الْكَلْمُ رَحِيبٌ، وَ الْجُرْحُ لَمَّا يَنْدَمِلْ، وَ الرَّسُولُ لَمَّا يُقْبَرْ، ابْتِداراً زَعَمْتُمْ خَوْفَ الْفِتْنَةِ أَلا فِي الْفِتْنَةِ سَقَطُوا وَ إِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيطَةٌ بِالْكافِرِينَ، فَهَيْهاتَ مِنْكُمْ! وَ كَيْفَ بِكُمْ؟! وَ أَنَّى تُؤْفَكُونَ؟ وَ كِتابُ اللّٰهِ بَيْنَ أَظْهُرِكُمْ، أُمُورُهُ ظاهِرَةٌ، وَ أَحْكامُهُ زاهِرَةٌ، وَ أَعْلامُهُ باهِرَةٌ، وَ زَواجِرُهُ لائِحَةٌ، وَ أَوامِرُهُ واضِحَةٌ، وَ قَدْ خَلَّفْتُمُوهُ وَراءَ ظُهُورِكُمْ، أَ رَغْبَةً عَنْهُ تُرِيدُونَ، أَمْ بِغَيْرِهِ تَحْكُمُونَ؟! بِئْسَ لِلظّالِمِينَ بَدَلًا، وَ مَنْ يَبْتَغِ غَيْرَ الْإِسْلامِ دِيناً فَلَنْ يُقْبَلَ مِنْهُ وَ هُوَ فِي الْآخِرَةِ مِنَ الْخاسِرِينَ، ثُمَّ لَمْ تَلْبَثُوا إِلَّا رَيْثَ أَنْ تَسْكُنَ نَفْرَتُها، وَ يَسْلَسَ قِيادُها، ثُمَّ أَخَذْتُمْ تُورُونَ وَقْدَتَها، وَ تُهَيِّجُونَ جَمْرَتَها، وَ تَسْتَجِيبُونَ لِهُتافِ الشَّيْطانِ الْغَوِيِّ، وَ إِطْفاءِ أَنْوارِ الدِّينِ الْجَلِيِّ، وَ إِهْمادِ سُنَنِ النَّبِيِّ الصَّفِيِّ، تَشْرَبُونَ حَسْواً فِي ارْتِغاءٍ، وَ تَمْشُونَ لِأَهْلِهِ وَ وُلْدِهِ فِي الْخَمَرَةِ وَ الضَّراءِ، وَ نَصْبِرُ مِنْكُمْ عَلى مِثْلِ حَزِّ الْمُدى، وَ وَخْزِ السِّنانِ فِي الْحَشا، وَ أَنْتُمُ الْآنَ تَزْعُمُونَ أَلَّا إِرْثَ لَنا، أَ فَحُكْمَ الْجاهِلِيَّةِ يَبْغُونَ وَ مَنْ أَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ حُكْماً لِقَوْمٍ يُوقِنُونَ أَ فَلا تَعْلَمُونَ؟! بَلى، تَجَلّى لَكُمْ كَالشَّمْسِ الضّاحِيَةِ أَنِّي ابْنَتُهُ أَيُّهَا الْمُسْلِمُونَ، أَ أُغْلَبُ عَلى إِرْثِيَهْ؟!

يَا ابْنَ أَبِي قُحافَةَ، أَ فِي كِتابِ اللّٰهِ أَنْ تَرِثَ أَباكَ وَ لا أَرِثَ أَبِي؟! لَقَدْ جِئْتَ شَيْئاً فَرِيّاً. أَ فَعَلى عَمْدٍ تَرَكْتُمْ كِتابَ اللّٰهِ وَ نَبَذْتُمُوهُ وَراءَ ظُهُورِكُمْ إِذْ يَقُولُ: وَ وَرِثَ سُلَيْمانُ داوُدَ.[1]

[1. سورہ نمل/۱۶

